ملکی سوداگروں کو محصول کروڑگیری (چنگی) قطعی معاف کر دیا گیا تھا۔ بیرونی تاجروں کے لئے یہ رعایت تھی کہ جتنا مال فروخت ہو اسی پر محصول لگایا گیا۔

## طغیانی رود موسیٰ

سنہ ۱۳۲۶ھ / ۱۹۰۸ء میں رود موسیٰ کی طغیانی سے طوفان نوح کی روایتیں حیدرآباد میں تازہ ہوگئیں۔ اس وقت حضور غفران مکان نے رعایا کی وہ دستگیری فرمائی جو اس خاندان عالیشان کی خصوصیت ہے۔

رعایا کی ہمدردی میں بہ نفس نفیس موٹر پر سوار ہوکر پرانے پل تشریف لائے۔ طوفان زوروں پر تھا۔ موٹر منجدھار میں پھنس گئی لیکن حضور کے وقار و تمکین میں کوئی فرق نہ آیا۔ ع۔ شیر سیدھا پیرتا ہے وقت رفتن آب میں۔ فدائیوں نے موٹر باہر نکالی۔ ان تمام راہ رو فدائیوں کو حضور نے روتخانہ قدیم (پرانی حویلی) پر طلب فرماکر پچاس پچاس روپے اور ایک ایک شیروانی لطف فرمائی۔

مصیبت زدوں کے لئے عام طور پر لنگرخانے کھلوادئے کپڑے تقسیم کرائے۔ مکانات بنوادئے۔ اور جب تک مکان تعمیر ہوں شاہی قصر و ایوان میں سب کو مہمان رکھا۔

تقریباً پچاس لاکھ روپے ان غریبوں کی دستگیری میں خرچ فرمائے۔

اس عہد حکومت میں تین مرتبہ قحط آیا۔ سنہ ۱۲۹۳ و ۱۳۰۳ و ۱۳۱۰ھ قحط میں حضور نے تخمیناً پونے دو کروڑ روپے سے ان قحطوں میں رعایا کی جان بچائی۔

## وفات حسرت آیات

۱۴ رمضان سنہ ۱۳۲۹ھ / ۱۹۱۱ء کو حضور غفران مکان رہگرائے عالم قدس ہوئے۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔

عمر شریف - ٦۴ سال

عہد حکومت - ۴۳ سال

اولاد امجاد - دس شاہزادے اور نو شہزادیاں - جن میں اکثر نے صغر سن ہی میں انتقال کیا -

حضور پرنور کی تخت نشینی -

حضرت غفران مکان کے بعد تاج و تخت سلطنت نے ہمارے حضور پرنور سے زیب و زینت پائی جن کے عہد مبارک سے دنیا کی تاریخ میں ایک نئے باب کا افتتاح ہوتا ہے - مزید ورق الٹیے اور آئندہ جلد میں تفصیل ملاحظہ فرمائیے -

ایا ریاض امانی بہ جود تو خرم — و یا جہان معالی بجاہ تو معمور
زمانہ حلم ترا چاکرے بود منقاد — فلک مثال ترا بندۂ بود مامور
بگیر عالم و برخور ز مملکت کہ نماند
برون ز چشم ثبات ز زمانہ ہیچ فتور

عمر شریف - ۴۶ سال

عہد حکومت - ۴۳ سال

اولاد امجاد - دس شاہزادے اور نو شہزادیاں - جن میں اکثر نے صغر سن ہی میں انتقال کیا - حضور پرنور کی تخت نشینی -

حضرت غفران مکان کے بعد تاج و تخت سلطنت نے ہمارے حضور پرنور سے زیب و زینت پائی جن کے عہد مبارک سے دنیا کی تاریخ میں ایک نئے باب کا افتتاح ہوتا ہے ورق الٹیے اور آئندہ جلد میں تفصیل ملاحظہ فرمائیے -

ایا ریاض امانی بہ جود تو خرم
ویا جہان معالی بجاہ تو معمور
زمانہ حلم ترا چاکرے بود منقاد
فلک مثال ترا بندۂ بود مامور
بگیر عالم و برخور ز مملکت کہ نماند
بروں ز خشم تبا و ز زمانہ ہیچ فتور